جاننا کہ جن نصب العینوں سے وہ محبت کر رہا ہے وہ اُس سے عملی طور پر کیا چاہتے ہیں۔ کیونکہ دو مختلف نصب العینوں کے عملی تقاضے کبھی ایک نہیں ہوتے۔ مثلاً ایک فردِ انسانی کے لیے ناممکن ہے کہ وہ بیک وقت ایک اچھا عیسائی اور ایک اچھا کمیونسٹ یا ایک اچھا مسلمان اور ایک اچھا وطنیت پرست بن سکے ایک انسان کا سیاسی نصب العین اس کی پوری عملی زندگی پر حاوی ہوتا ہے۔ جب کوئی مذہب یا کوئی فلسفہ جس پر وہ یقین رکھتا ہو اُس کا سیاسی نظریہ نہ ہو تو پھر وہ ایک ایسے عقیدہ کی حیثیت رکھتا ہے جو اُس کے سیاسی نظریہ کے ماتحت رہتا ہے جو خود اس کے اعمال وافعال کو معین نہیں کرتا اور جس کے عملی تقاضے وہ وقتاً فوقتاً اپنے سیاسی نظریہ کی خاطر پامال کرتا رہتا ہے۔

## سیاست، اقتصاد، تعلیم اور قانون کی بنیاد

ایک فرد کا نصب العین بالعموم بہت سے افراد کا نصب العین بن جاتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ والدین اپنے نصب العین کی محبت اپنی اولاد کو منتقل کرتے ہیں اور ان کی اولاد گھر کے تعلیمی ماحول کی وجہ سے اس محبت کو اپنے والدین سے غیر شعوری طور پر اخذ کرتی ہے۔ جس طرح زندگی زندگی کو پیدا کرتی ہے اسی طرح سے محبت محبت کو پیدا کرتی ہے کیونکہ محبت دراصل زندگی ہی ہے جو کائنات کی نفسیاتی سطح پر نمودار ہوتی ہے

وہ افراد جو ایک ہی نصب العین سے محبت رکھتے ہوں ایک دوسرے کی طرف کشش محسوس کرتے ہیں اور ہم خیال لوگوں کی ایک جماعت کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ یہ جماعت قدرتی طور پر خاندان کے کسی بزرگ یا قبیلہ کے کسی سردار یا کسی بادشاہ یا قائد یا ڈکٹیٹر یا پریذیڈنٹ کے ماتحت منظم ہو جاتی ہے۔ ہر منظم جماعت کسی نہ کسی نصب العین پر مبنی ہوتی ہے اور ہر نصب العین جو زندہ رہتا ہے آخر کار ایک منظم جماعت کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ نصب العین کی محبت ماحول کے اثر سے جس میں والدین، بزرگ، استاد، دوست، اخبار، کتابیں، رسالے، ریڈیو، ٹیلیویژن وغیرہ شامل ہیں قوم کی آئندہ نسلوں کو منتقل ہوتی رہتی ہے اور اس کی روح کے طور پر قائم رہتی ہے۔ یہ ہے وہ طریق جس سے ایک نظریاتی جماعت خواہ اس کا نظریہ صحیح ہو یا غلط صدیوں تک زندہ رہتی ہے۔ زمانۂ حال کی منظم نظریاتی جماعتوں کو ریاستیں کہا جاتا ہے۔



ایک نظریاتی جماعت یا ریاست کے تمام اعمال وافعال خواہ وہ سیاسی ہوں یا فوجی یا اقتصادی یا معاشرتی یا اخلاقی یا قانونی یا علمی یا تعلیمی یا فنی اس کے نصب العین کے ضابطہ اخلاق سے معین ہوتے ہیں۔

ایک منظم نظریاتی جماعت یا ریاست ایک زندہ جسم حیوانی کی طرح ہوتی ہے جس میں نصب العین کی محبت قوتِ حیات کا کردار ادا کرتی ہے اور قائد دماغ کا اور حکومت کے محکمے اس کے اعضائے رئیسہ کا کام دیتے ہیں۔ ایک نظریاتی جماعت کے افراد جس قدر زیادہ اپنے نصب العین سے محبت رکھتے ہوں، اسی قدر زیادہ ان کی جماعت متحد اور منظم اور طاقت ور ہوتی ہے اور محنت اور قابلیت سے کام کرنے کی استعداد رکھتی ہے۔

## فرد کے نصب العینوں کا ارتقا

نصب العین کی محبت کا جذبہ فرد کی زندگی میں ابتدا ہی سے اپنا کام کرنے لگ جاتا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جُوں جُوں اس کی عمر ترقی کرتی جاتی ہے اور اس کے علم اور تجربہ میں اضافہ ہوتا جاتا ہے اس کے نصب العین بھی صحیح نصب العین کی سمت میں بدلتے اور ارتقاء کرتے جاتے ہیں۔

ایک بچے کے لیے سب سے زیادہ تسلی بخش اشیاء وہ ہوتی ہیں جو اس کی جبلتی یا حیوانی خواہشات مثلاً کھانے پینے، مالک بننے، برتر اور غالب ہونے، مل کر کھیلنے، تعمیر کرنے وغیرہ کی خواہشات کی تشفی کر سکے لہٰذا اس کی صورت میں نصب العین کی محبت کا جذبہ ایسی اشیاء کی محبت کی شکل اختیار کرتا ہے۔ جب بچے کی عمر ذرا اور بڑھ جاتی ہے تو چونکہ اس کے والدین تمام دوسرے افراد کی نسبت اس سے زیادہ قریب ہوتے ہیں، جس کی وجہ سے وہ ان کو اچھی طرح سے جان لیتا ہے اور چونکہ وہ دیکھتا ہے کہ وہ اس کے بالمقابل ہر لحاظ سے بلند اور بالا اور برتر ہیں لہٰذا وہ ان کو اعلیٰ اور قابلِ ستائش ہستیاں سمجھنے لگتا ہے۔ اور وہ اس کا نصب العین بن جاتے ہیں لہٰذا وہ ان کی رضامندی یا پسندیدگی کی تمنا کرنے لگتا ہے اور اس کو حاصل کرنے کے لیے اس بات پر آمادہ ہو جاتا ہے کہ اپنے کردار کو مناسب قسم کے ضبط میں لائے اور جب بھی ضرورت پڑے اپنی جبلتی یا حیوانی خواہشات کو جو کبھی خود اس کا نصب العین بنی ہوئی تھیں اس نئے نصب العین کی خاطر قربان کر دے تھوڑے

عرصہ کے بعد جب وہ اپنے اسکول کے استادوں کے ساتھ راہ و رسم پیدا کرتا ہے تو اس کے دل میں ان کی محبت اور ستائش کا جذبہ پیدا ہوتا ہے اور وہ ان کو اچھائی اور کمال کا نمونہ سمجھنے لگتا ہے۔ آگے چل کر اس کی محبت کا جذبہ استادوں سے بھی برتر اور بلند تر اشخاص کی محبت کے راستہ سے اپنا اظہار پانے لگتا ہے اور وہ قوم کے وہی عظیم افراد ہوتے ہیں جو اپنی مختلف حیثیتوں میں قوم کے راہ نماؤں اور خدمت گذاروں کے طور پر پوری قوم سے خراج تحسین وصول کر چکے ہوتے ہیں تھوڑے ہی عرصہ کے بعد اسے محسوس ہوتا ہے کہ ان عظیم اشخاص کی محبت جو اس کے دل میں پیدا ہوئی ہے اس کا باعث یہ ہے کہ وہ حسن، نیکی اور صداقت کے بعض اوصاف حمیدہ مثلاً رحم، ہمدردی محبت، سخاوت، علم، دلیری، دیانتداری اور انصاف سے آراستہ ہیں۔ لہٰذا جس چیز سے درحقیقت اسکو محبت ہے وہ یہی اوصاف ہیں نہ کہ وہ افراد جن کی طرف یہ اوصاف منسوب کیے جاتے ہیں اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کا نصب العین اشیا اور اشخاص سے گزر کر اُن تصورات پر آجاتا ہے جو اس کے خیال میں ان اوصاف کے حامل ہوتے ہیں۔ مثلاً عیسائیت۔ قومیت۔ انسانیت، جمہوریت اشتراکیت، فسطائیت وغیرہ۔

فرد کے نصب العین کے ارتقا کے ساتھ اس کے دائرۂ محبت کی توسیع کچھ اس ترتیب سے انجام پاتی ہے سب سے پہلے اُسے فقط اپنی ذات سے محبت ہوتی ہے پھر وہ اپنی ذات کو چھوڑ کر اپنے پورے خاندان سے محبت کرنے لگتا ہے اور خاندان کی خاطر اپنی ذات کو قربان کرنے کے لیے آمادہ ہو جاتا ہے پھر اس کی محبت کا دائرہ اور وسیع ہو جاتا ہے اور اس میں خاندان ہی نہیں بلکہ اس کے دوسرے رشتہ دار اور دوست بھی داخل ہو جاتے ہیں آخر کار پوری قوم بلکہ وہ تمام افراد جو اس کے نصب العین کو چاہتے ہیں اس کی محبت کا مقصود بن جاتے ہیں۔ ابتداء میں ایک فرد کے دل میں بہت سے ایسے نصب العینوں کی محبت جاگزیں ہوتی ہے جو ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو موجود ہوتے ہیں اور جو اس کی شخصیت کو اور اس کی عملی زندگی کو بہت سے الگ الگ بلکہ متضاد حصوں میں تقسیم کیے ہوتے ہوتے ہیں لیکن جب رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں ان نصب العینوں کا مقابلہ اور موازنہ ایک دوسرے سے ہونے لگتا ہے تو بالآخر ایک وقت ایسا آجاتا ہے جب وہ یہ فیصلہ کرنے کے قابل ہو جاتا ہے کہ ان میں سے ایک سب سے اچھا اور سب سے اُونچا ہے اور یہ



فیصلہ اس کی شخصیت کو ایک مرکز بہم پہنچا کر متحد اور منظم کر دیتا ہے اور اس کی عملی زندگی میں بھی ایک مرکزیت یا وحدت پیدا کر دیتا ہے۔

ایک فرد انسانی کے نصب العینوں کا ارتقا ٹھوس اشیا سے تصوری حقائق کی سمت میں، غیر مستقل سے مستقل کی سمت میں، غیر مکمل سے مکمل کی سمت میں، متعدد سے واحد کی سمت میں، جزو سے کُل کی سمت میں اور حسن، نیکی اور صداقت کے پست درجوں سے بلند تر درجوں کی سمت میں ظہور پذیر ہوتا ہے اور جب ہم اس بات کو سامنے رکھیں کہ اُن کا ارتقا صحیح نصب العین کی سمت میں ہوتا ہے اور اُن کے ارتقا کی یہ سمتیں بالکل صحیح اور قدرتی نظر آتی تاہم ایک شخص کے نصب العین کا ارتقا بالعموم اس قوم کے نصب العین پر آکر رُک جاتا ہے جس کا وہ ایک رکن ہوتا ہے۔ شاذ ہی ایسا ہوتا ہے کہ کسی شخص کا نصب العین اُس قوم کے نصب العین سے اُونچا ہو جائے جس میں وہ جنم لیتا ہے۔ ایسا شخص اگر دوسروں کو اپنے نصب العین کے حسن و کمال کا معترف نہ بنا سکے تو اس کی قوم کے لوگ اسے ایک دیوانہ یا باغی یا انقلابی سمجھتے ہیں اور اُسے دبانے اور مٹانے کی کوشش کرتے ہیں۔

## ۷۔ نوع میں نصب العینوں کا ارتقا

نصب العین کی محبت کا جذبہ نوع میں بھی شروع سے ہی اپنا اظہار کرنے لگ جاتا ہے۔ نوعِ انسانی میں بھی نصب العینوں نے قریباً اسی ترتیب کے ساتھ ارتقا کیا ہے جس ترتیب کے ساتھ وہ فرد انسانی میں ارتقا کرتے ہیں۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ فرد زندگی کی نفسیاتی سطح پر بھی نوع کی تاریخ کا اعادہ اسی طرح سے کرتا ہے جس طرح وہ زندگی کی حیاتیاتی سطح پر اس کا اعادہ کرتا ہے۔

عہد قدیم کے انسان کے لیے اس کی اپنی جبلتی خواہشات (مثلاً بھوک کی تشفی کرنا، دشمن پر غلبہ حاصل کرنا، اشیاء کا مالک بننا، جنسی خواہش کو مطمئن کرنا وغیرہ) سے زیادہ کوئی چیز محبت کرنے اور ستائش کرنے کے لائق نہ تھی۔ ہر شخص کی ہمدردیاں صرف اس کی اپنی ذات تک محدود ہوتی تھیں۔ الّا یہ کہ وہ بعض وقت اپنی حیوانی جبلتوں ہی کی خاطر ان کو دوسرے اشخاص تک وسعت دینے کے لیے مجبور ہو جائے۔ پھر کچھ مدت کے بعد وہ اپنے خاندان کے افراد سے ایک قسم

کی دلچسپی اور کشش محسوس کرنے لگا اور اسے دوسرے خاندانوں سے الگ ایک وحدت سمجھنے لگا جو اس کے نزدیک خاندان کے سب سے بڑے بزرگ اور دانا کے تحت قدرتی طور پر منظم تھی اور یہ بزرگ یا دانا خاندان کا سردار تھا۔ اس مرحلہ پر اپنی سود و بہبود کی بجائے خاندان کی سود و بہبود اس کا مقصود یا نصب العین بن گئی اور چونکہ خاندان کا سردار خاندان کی سود و بہبود کا نگران تھا وہ اس کی خوشنودی کے لیے اپنی جبلّتی خواہشات میں جو پہلے اس کا مقصود تھیں، ردّ و بدل کو گوارا کرنے لگا۔ اس کے بعد اُس نے اپنے خاندان کے بعض مفاد کو قبیلہ کی عام بھلائی کے لیے قربان کرنا سیکھ لیا اور یہ قبیلہ جس کی علامت اس کا سردار تھا، اس کی محبت کا مقصود یا نصب العین بن گیا۔ پھر قبیلے بہت سے تھے اور آپس میں جنگ کرتے رہتے تھے۔ لہٰذا آخر کار ان کو یہ بات سمجھ میں آئی کہ قبائلی جنگیں ظالمانہ اور تباہ کن ہیں اور ان کی آرزوئے حسن کے لیے یہ بات زیادہ تسلّی بخش ہے کہ وہ ایک بادشاہ کے ماتحت متحد اور منظم ہو جائیں۔ لہٰذا اب بادشاہ ایک خاص ملک میں رہنے والی ایک قوم پر حکومت کرنے لگا۔ اور قوم کے نمائندہ کی حیثیت سے قوم کا مقصود اور نصب العین بن گیا۔ لیکن بادشاہ کی خود غرضیوں اور بے انصافیوں نے ان کی توجہ جلد ہی اس بات کی طرف مبذول کر دی کہ درحقیقت ان کی آرزوئے حسن کو ایسا نصب العین مطمئن نہیں کر سکتا جو ملک اور قوم کی خیر خواہی اور بھلائی کو نظر انداز کرتا ہو۔ لہٰذا ان کا نصب العین بادشاہ کی بجائے ملک یا ملک میں رہنے والی قوم قرار پایا۔ دوسرے الفاظ میں ان کا نصب العین ایک فردِ واحد کی عظمت سے جو ظل اللہ سمجھا جاتا تھا، گزر کر پوری قوم کی عظمت پر آٹھہرا اور اس نے بادشاہت پرستی کی بجائے قومیت پرستی کی شکل اختیار کر لی۔ پھر قوم کی بھلائی کا تقاضا یہ تھا کہ وہ اپنے آپ پر خود حکومت کرے۔ لہٰذا ان کا نصب العین حسن کے معیار میں اور بلند ہو گیا اور وہ جمہوریت، آزادی، اخوت، مساوات اور حریت ایسے ناموں سے تعبیر ہونے لگا۔ تاہم ان اصطلاحات کا مفہوم زیادہ وسیع نہیں تھا۔ کیونکہ ان کا مقصد یہ تھا کہ ان کا اطلاق انسانوں کے ایک محدود گروہ پر کیا جائے جو ایک قوم یا نسل کی حیثیت سے ایک خاص خطّۂ زمین میں خاص جغرافیائی حدود کے اندر رہتے ہوں اور فقط وہی ان سے مستفید ہوں لیکن پہلی جنگِ عظیم کے بعد نوعِ انسانی کے نصب العینوں نے ایک نہایت ہی اہم قدم آگے اُٹھایا یعنی وہ انسان اور کائنات کے



مکمل فلسفوں کی صورت میں آ گئے۔ مثلاً فسطائیت اور اشتراکیت جن میں سے ہر ایک کائنات کا ایک مکمل فلسفہ ہونے کا مدعی ہے۔

فرد کی طرح نوع میں بھی نصب العینوں کا ارتقا ٹھوس اشیاء سے تصوری حقائق کی سمت میں، غیر مستقل سے مستقل کی سمت میں، غیر مکمل سے مکمل کی سمت میں، متعدد سے واحد کی سمت میں، جزو سے کل کی سمت میں اور حسن نیکی اور صداقت کے پست درجوں سے ان کے بلند تر درجوں کی سمت میں ظہور پذیر ہوتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں فرد کے نصب العینوں کی طرح وہ بھی صحیح نصب العین کی سمت میں ارتقا کرتے ہیں۔

## قائدین کا رول

عام طور پر ایک نصب العین کے حسن کا ذاتی احساس کسی ایسے قائد یا راہ نما کے ساتھ گہرا نفسیاتی یا روحانی تعلق پیدا کرنے سے حاصل ہوتا ہے جو اس نصب العین کی محبت سے پوری طرح سرشار ہو۔ اس قسم کا نفسیاتی تعلق ایسی حالت میں بھی بہت آسانی سے پیدا کیا جا سکتا ہے جب کسی انسان کو ایک ایسی معاشرتی فضا میں رہنے کا اتفاق ہو جو نصب العین کی محبت سے پوری طرح معمور ہو۔ یعنی ایک ایسے معاشرہ میں جس کے افراد پہلے ہی اس نصب العین سے محبت کر رہے ہوں اور اس کی خدمت میں مصروف ہوں۔ یہی وہ طریق ہے جس سے ہماری کسی نظریاتی سوسائٹی کی ایک نسل کا نصب العین اس سے اگلی نسل کا نصب العین بن جاتا ہے۔ ایک نصب العین کے چاہنے والے کے ساتھ نفسیاتی تعلق پیدا کرنا واحد طریق کار ہے جس کے ذریعہ سے ایک انسان نصب العین کی محبت میں اضافہ کر کے اس کو زیادہ قوی اور اس کی کیفیت کو اور گہرا کر سکتا ہے۔

تمام نصب العینوں کے خواہ وہ صحیح ہوں یا غلط قائدین بھی ہوتے ہیں اور متبعین بھی۔

## ایک تہذیب کا عروج و زوال

جس طرح سے ضروری ہے کہ ایک فرد کا غلط نصب العین زد و یا بدیر شکستہ ہو جائے اسی طرح سے یہ بھی ضروری ہے کہ ایک منظم جماعت کا نصب العین بھی زود یا بدیر شکستہ ہو جائے۔

وہ کئی صدیوں تک زندہ رہ سکتا ہے لیکن آخر کار اس کا مٹ جانا ضروری ہوتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک نصب العین فقط ایک ذہنی تصور ہی نہیں ہوتا بلکہ عمل کا ایک پروگرام بھی ہوتا ہے۔ لہٰذا اس کا ہر چھوٹے سے چھوٹا حصہ اس کی پرستار سوسائٹی کی خارجی عملی زندگی میں منتقل ہوتا ہے۔ لہٰذا سوسائٹی کی عملی زندگی کے حالات اس کی مکمل تصویر پیش کرتے ہیں۔ نصب العین کی باطنی جزئیات سوسائٹی کے حالات میں اس طرح ہو بہو نظر آتی ہیں جس طرح ایک بڑے آئینے میں اس کے سامنے کے منظر کی تفصیلات۔ یہ حقیقت سوسائٹی کو موقعہ دیتی ہے کہ وہ اس کے نقائص کو بڑی وضاحت کے ساتھ اپنی آنکھوں سے دیکھ لے۔ اگر نصب العین غلط ہو تو غلط قسم کے سماجی، اخلاقی، اقتصادی، سیاسی، قومی اور بین الاقوامی حالات پیدا کرتا ہے جو حسن، نیکی اور صداقت کے لیے ہماری فطری آرزو کو ناگوار ہوتے ہیں اور ہمیں نصب العین کے نقائص سے خبردار کرتے ہیں۔ ہمارے دلوں میں اس کی نفرت پیدا کرتے ہیں اور ہمیں اسے چھوڑنے پر مجبور کرتے ہیں۔

وہ سوسائٹی جو ایک غلط نصب العین سے محبت کرتی ہو۔ اُس نصب العین کی طرف خدا کی چند صفات کو تو اپنی غلطی کی وجہ سے جان بوجھ کر اور شعوری طور پر منسوب کرتی ہے اور خدا کی باقی صفات کو نہ جانتے ہوئے اور غیر شعوری طور پر منسوب کرتی ہے۔ اس کا قدرتی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنی تمام کوششوں کو ان صفات کے عملی خارجی اظہار پر صرف کرتی ہے جن کی موجودگی کا وہ اپنی غلطی کی وجہ سے یہ سمجھتی ہے کہ وہ علم رکھتی ہے اور باقی صفات کو نظر انداز کرتی ہے اور ان کے عملی اظہار کی کوئی کوشش نہیں کرتی۔ لیکن یہی بات کہ وہ خدا کی اکثر صفات کو نظر انداز کرتی ہے اس کے لیے ناممکن بنا دیتی ہے کہ وہ خدا کی ان صفات کو اپنی خارجی عملی زندگی میں کامیابی سے ظاہر کر سکے جن کو وہ نظر انداز کرنا نہیں چاہتی۔ چونکہ وہ حسن، نیکی اور صداقت کی اکثر ضروریات سے بے پرواہ ہوتی ہے لہٰذا یہ حقیقت حسن، نیکی اور صداقت کی ان ضروریات سے مزاحمت کرتی ہے اور ان کی تشفی میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے جن سے وہ بے پرواہ نہیں ہوتی۔ ایک غلط نصب العین کی فطرت کی وجہ سے یہ ضروری ہے کہ اس سوسائٹی کے حالات جو اس پر مبنی ہوں آخر کار زیادہ سے زیادہ بگڑتے چلے جائیں یہاں تک کہ وہ سوسائٹی اپنی آخری تباہی تک پہنچ جائے اور لیا ہو کر رہتا ہے خواہ سوسائٹی کے افراد بگڑتے ہوئے حالات کی روک تھام یا اصلاح کے لیے جو



چاہیں کہتے یا کرتے رہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر غلط نصب العین یہ چاہتا ہے کہ وہ خدا کی چند صفات کو اس کی باقی ماندہ صفات سے الگ کر کے اور ان کی مدد کے بغیر سوسائٹی کی عملی زندگی میں آشکار کرے۔ حالانکہ حسن کی کوئی صفت اس کی دوسری تمام صفات کی مدد کے بغیر اور ان سے الگ ہو کر اپنا اظہار نہیں پا سکتی۔ حسن جس میں نیکی اور صداقت بھی شامل ہیں ایک وحدت ہے وہ نہ تو حصوں میں تقسیم ہو سکتا ہے اور نہ حصوں میں آشکار کیا جا سکتا ہے۔

لیکن وہ عمل جس سے غلط نصب العین پر قائم ہونے والی ایک سوسائٹی اپنے نصب العین کے بیکار بلکہ خطرناک ہونے کا علم حاصل کرتی ہے بالعموم بڑا سست اور طویل ہوتا ہے اور کئی صدیوں تک پھیل جاتا ہے۔ ابتدائے عشق میں نصب العین کے چاہنے والوں کی امیدیں بہت بلند ہوتی ہیں۔ ان کی محبت تازہ اور پُرجوش ہوتی ہے لہٰذا وہ اپنے نصب العین کی خدمت دل و جان سے کرتے ہیں اور اس کوشش میں کوئی دقیقہ فرو گزاشت نہیں کرتے کہ وہ جس حسن کو اپنے نصب العین کی طرف منسوب کرتے ہیں وہ خارجی دنیا میں آشکار ہو، اس سے ان کی محبت اور بھی ترقی کرتی ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ نصب العین کی قوت بڑھتی رہتی ہے اس کا حلقۂ اثر پھیلتا رہتا ہے اور اس کی شان و شوکت میں برابر اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ نصب العین عظمت کی اس انتہا کو پا لیتا ہے جسے پا لینے کی استعداد اس کی فطرت میں ہوتی ہے۔ قدرت ہر نصب العین کو بڑھنے اور پھولنے کا پورا موقعہ دیتی ہے اور ہر نصب العین ہر سمت میں اور ہر پہلو سے اتنی نشوونما پا لیتا ہے جتنی اس کی فطرت کی صلاحیتوں میں یا اس کے اوصاف و خواص میں بالقوہ موجود ہوتی ہے۔

كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَآءِ وَهٰٓؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ وَمَا كَانَ عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا

ہم سب کی مدد کرتے ہیں ان کی بھی اور ان کی بھی۔ آپ کے رب کی بخشش کی وجہ سے اور آپ کے رب کی بخشش محدود نہیں۔ (بنی اسرائیل :- ۲۰)

لیکن رفتہ رفتہ نصب العین کے پوشیدہ نقائص ان کی محبت پر مخالفانہ اثر پیدا کرنے لگ جاتے ہیں۔ وہ اب بھی اپنے نصب العین سے چمٹے رہتے ہیں لیکن اس کے لیے ان کی تلاش کا جذبہ کمزور ہونے لگتا ہے اور ان کی محبت کا جوش و خروش بھی ٹھنڈا ہونے لگتا ہے اور اب

نصب العین پھیلنے سے رہ جاتا ہے اور اس کی قوت ترقی کرنے سے رک جاتی ہے اور وہ اسی قوت اور شان وشوکت کے سہارے جیتا ہے جو وہ پہلے حاصل کر چکا ہوتا ہے اور روز بروز کمزور سے کمزور تر ہوتا جاتا ہے لہٰذا اس کے چاہنے والے بھی دن بدن اس کے لیے اپنی محبت کھوتے جاتے ہیں۔ اس موقع پر ایک بیرونی کچل دینے والا حملہ یا ایک اندرونی کامیاب انقلاب اسے ہمیشہ کے لیے صفحۂ ہستی سے مٹا دیتا ہے۔ اور ایک اور نصب العین اس کی جگہ لینے کیلئے اُبھر آتا ہے۔ یہ ہے قدرت کا وہ عمل جس کے ذریعہ سے ثقافتیں اور تہذیبیں جن میں سے ہر ایک کسی نہ کسی نصب العین کے گرد وجود میں آتی ہے ترقی کرتی ہیں اور اپنی ترقی کی انتہا تک پہنچ جاتی ہیں اور پھر زوال پاتی ہیں اور مٹ جاتی ہیں اور نئی ثقافتیں اور تہذیبیں ان کی جگہ لیتی ہیں اور پھر تاریخ کے اسی عمل کو دہراتی ہیں اور یہ ہے قدرت کا وہ قانون جس سے تاریخ کا عمل انسان کو اس کی فطرت کے نصب العین کی طرف جو نوعِ انسانی کا آخری نصب العین ہے آگے دھکیلتا چلا جا رہا ہے۔

اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ مَا لَمْ نُمَكِّنْ لَّكُمْ وَاَرْسَلْنَا السَّمَآءَ عَلَيْهِمْ مِّدْرَارًا ۠ وَّجَعَلْنَا الْاَنْهٰرَ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ وَاَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قَرْنًا اٰخَرِيْنَ۔ (الانعام: ۶)

کیا وہ نہیں دیکھتے کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی نسلوں کو تباہ کر دیا ہے جن کو ہم نے زمین پر اس طرح سے متمکن کیا تھا کہ تم کو بھی ویسا نہیں کیا۔ ہم نے بادلوں کو بھیجا کہ ان پر موسلا دھار مینہ برسائیں اور دریاؤں کو ان کے نیچے جاری کیا اور ہم نے ان کو ان کے گناہوں کے سبب سے نیست و نابود کر دیا اور ان کے بعد ایک اور نسل پیدا کی۔

## نصب العینوں کی جنگ

چونکہ کسی قوم کا نصب العین ایک ایسا تصور ہوتا ہے جو اس کے اپنے خیال کے مطابق انتہائی حسن اور انتہائی کمال سے مزین ہوتا ہے اور وہ قوم چاہتی ہے کہ اپنے نصب العین کے



حسن اور کمال کو پوری طرح سے آشکار کرے لہٰذا وہ اس کام کو بخیر و خوبی انجام دینے کے لیے اپنے آپ کے لیے غیر محدود قوت اور حلقۂ اثر کی غیر محدود وسعت چاہتی ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ وہ غیر محدود قوت اور غیر محدود حلقۂ اثر صرف دوسرے تمام نصب العینوں کی قیمت پر ہی اور ان کو نقصان پہنچا کر ہی حاصل کر سکتی ہے۔ لہٰذا ہر ریاست بالقوہ اور اپنی فطرت کی بنا پر دوسری تمام ریاستوں کی دشمن اور بدخواہ ہوتی ہے اور جس لمحہ وجود میں آتی ہے اسی لمحہ سے ان سب کے ساتھ برسرِ پیکار ہوتی ہے۔ یہ پیکار کبھی آشکار ہوتی ہے اور کبھی پنہاں۔ کبھی تشدد آمیز ہوتی اور کبھی پُر امن کبھی میدانِ جنگ کی صورت اختیار کرتی ہے اور کبھی مجلس یا کانفرنس کی اور کبھی کسی عہد نامہ کی یا خیر سگالی کے جذبہ کی۔ لیکن یہ پیکار ہر ریاست کے لیے زندگی اور موت کی جنگ ہوتی ہے جو اس وقت تک جاری رہتی ہے جب تک کہ وہ خود مٹ نہیں جاتی یا دوسری تمام ریاستوں کو مٹا نہیں دیتی۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس پیکار کے باوجود بعض ریاستوں میں مشترک مقاصد حاصل کرنے کے لیے گہری دوستیاں پیدا ہو جائیں جو طویل عرصوں تک جاری رہیں۔ لیکن ریاستوں کی ایسی دوستیاں صرف اس وقت تک جاری رہتی ہیں جب تک ان کے نصب العینوں کے مفاد ایک دوسرے سے کھلم کھلا نہیں ٹکراتے تاہم ان کے مفاد کا مخفی تضاد ہمیشہ موجود رہتا ہے اور ان کی زندگی میں بار بار آشکار ہوتا رہتا ہے۔

اس طرح ہر غلط نصب العین زود یا بدیر ٹوٹ جاتا ہے۔ نہ صرف اس لیے کہ اس کے مخفی اندرونی تضادات یا نقائص آشکار ہو کر اسے توڑ دیتے ہیں۔ بلکہ اس لیے بھی کہ دوسرے نصب العینوں کو ماننے والی قومیں اسے باہر سے کاری ضربیں لگا کر کچل دیتی ہیں۔ جب کسی نصب العین کو ماننے والی قوم بیرونی حملوں کی وجہ سے کمزور ہو جاتی ہے تو وہ اس بات پر غور کرنے لگتی ہے کہ آیا اس کا نصب العین ہی تو اس کی شکستوں اور ناکامیوں کا باعث نہیں۔ گویا ایسی حالت میں اگر نصب العین درحقیقت غلط اور ناقص ہو تو قوم اس کے نقائص سے جلد تر باخبر ہو جاتی ہے۔

## جذبۂ لاشعور کی حقیقت

نصب العین کی محبت کا جذبہ جو انسان کا امتیاز ہے درحقیقت اس کے لاشعور کا جذبہ ہے جو تجزیۂ نفس کے ماہرین کے تجربات کے نتیجہ کے طور پر اب انسان کے تمام اعمال و افعال کی قوت

محرکہ تسلیم کیا گیا ہے افسوس ہے کہ تجزیۂ نفس کے ماہرین نے جذبہ لاشعور کی حقیقت کو پوری طرح سے نہیں سمجھا اور اس کی کئی متضاد قسم کی توجیہات کی ہیں۔ مثلاً فرائڈ کے خیال میں یہ جذبہ جنسی خواہش ہے۔ ایڈلر کا خیال ہے کہ اس کی حقیقت قوت یا غلبہ کی ایک خواہش ہے اور یونگ سمجھتا ہے کہ یہ جنسی خواہش بھی ہے اور جذبہ کی خواہش بھی لیکن اصل بات یہ ہے کہ یہ جذبہ حسن اور کمال کی ایک خواہش ہے جو کسی ایسے نصب العین کی محبت سے ہی مطمئن ہو سکتی ہے جو منتہائے حسن و کمال ہو۔ چونکہ اس قسم کا ایک نصب العین یہ استعداد رکھتا ہے کہ انسان کے لاشعور میں محبت کا جو ذخیرہ موجود ہے وہ اسے تمام و کمال اپنے تصرف میں لے لے اور کام میں لائے۔ وہ انسان کی شخصیت کو مکمل طور پر متحد اور منظم کر دیتا ہے اور اس کے مکمل اطمینانِ قلب اور انبساط کا موجب ہوتا ہے۔ یہ حقیقت نہ صرف دماغی اور اعصابی امراض کے انسداد اور علاج کے لیے اور اخلاقی بیماریوں کو روکنے اور دُور کرنے کے لیے بلکہ نوع انسانی کی معاشرتی اور سیاسی مشکلات کے حل کرنے کے لیے بھی بڑی اہمیت رکھتی ہے۔

## محبّت کی یا اپنے آپ کے علم کی ترقی اور اس کا تنزّل

ایک نصب العین کی محبت جب تک عمل میں ظاہر نہ ہو وہ سچی محبت نہیں ہوتی بلکہ محض خود فریبی ہوتی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ جس حد تک کسی شخص کی زندگی کے اعمال و افعال اس نصب العین سے پیدا نہیں ہو رہے ہوتے جس کی محبت کا وہ دعویٰ زبانی کر رہا ہے وہ یقیناً کسی اور نصب العین سے پیدا ہو رہے ہوتے ہیں اور وہی نصب العین درحقیقت اس کے دل پر قابض ہوتا ہے اور اس کا زبانی دعویٰ غلط ہوتا ہے۔

کسی نصب العین کی سچی اور حقیقی محبت کبھی ایک حال پر نہیں رہتی۔ وہ کم و بیش یا تو بڑھ رہی ہوتی ہے یا کم ہو رہی ہوتی ہے۔ جب وہ کم ہو رہی ہوتی ہے تو بیک وقت اس کے ساتھ ہی ایک اور نصب العین کے اصلی یا فرضی حسن کا انکشاف عمل میں آ رہا ہوتا ہے اور فرد کا عمل بھی اُسی انکشاف کی نسبت سے اُس نصب العین کی طرف منتقل ہو رہا ہوتا ہے۔ اگر ایسا انکشاف عمل میں نہ آ رہا ہو تو پھر فرد ان وجوہات کی بنا پر جن کی تشریح اُوپر کی گئی ہے ایک المناک ذہنی تجزیہ



میں سے گزر رہا ہوتا ہے جو ایک اعصابی خلل یا صدمہ یا کم از کم ایک ذہنی پریشانی کی صورت میں ہوتا ہے۔

چونکہ نصب العین کی محبت کے جذبہ کی رکاوٹ یا مایوسی کی حالت ایک انسان کے لیے المناک اور ناقابلِ برداشت ہوتی ہے۔ انسان کوشش کرتا ہے کہ اس حالت کو کسی قیمت پر پیدا نہ ہونے دے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے نصب العین کے خلاف کوئی معقول دلائل بھی سننے کے لیے تیار نہیں ہوتا اور یہ چاہتا ہے کہ ہر حالت میں اپنے نصب العین کے ساتھ چمٹا رہے اور اس بات کی بھی پرواہ نہیں کرتا کہ لوگ بجا طور پر یہ کہیں گے کہ وہ ضدی اور نامعقول ہے۔

اس کے برعکس اگر نصب العین کی محبت ترقی کر رہی ہو تو پھر یہ اپنے معمول اور قدرتی راستہ پر ہوتی ہے اور اس کی وجہ سے انسان کو کوئی تکلیف یا زحمت نہیں ہوتی۔ جب تک ایک نصب العین کی محبت کسی دوسرے نصب العین کی محبت سے نہیں ٹکراتی وہ برابر ترقی کرتی رہتی ہے اور جب ٹکراتی ہے تو بالعموم مغلوب ہو کر مٹ جاتی ہے اور دوسرے نصب العین کی محبت اس کی جگہ لے لیتی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ محبت اظہار کا تقاضا کرتی ہے اور جب عاشق کسی قدر اپنی محبت کا اظہار کرتا ہے تو وہ گویا اسے اجازت دیتا ہے کہ وہ اس کے قوائے فکر و عمل کو اور لہٰذا اس کی پوری شخصیت کو ذرا اور اپنے تصرف میں لے لے۔ محبت کا ہر اظہار خواہ وہ خیال میں ہو یا لفظ میں یا عمل میں انسان کے ذخیرۂ محبت کا ایک اور جزو اس کے شعور کی گہرائیوں سے نکال کر اس کے نصب العین کے ساتھ پیوست کر دیتا ہے اور اس طرح سے نصب العین کی محبت کو ترقی دیتا ہے

## غلط نصب العین سے محبّت کرنے کے خطرات ـ زندگی اور اسکی اقدار کے متعلق غلط نقطہ نظر

(۱) جب کوئی فرد یا کوئی قوم انبیا کی دعوت کو نظر انداز کر دے اور کسی غلط نصب العین سے محبت کرنے لگ جائے تو اس حالت کو اسلام کی اصطلاح میں کفر کہا جاتا ہے۔

نصب العینوں کی جن خصوصیات کا ذکر اوپر کیا گیا ہے اُن سے آشکار ہے کہ کسی غلط نصب العین کی محبت یا کفر کی حالت اس فرد یا قوم کے لیے جو اسے اختیار کرے نہایت ہی خطرناک نتائج

پیدا کرتی ہے۔ مختصر طور پر نتائج حسب ذیل ہیں:۔

(ل) چونکہ ایک غلط نصب العین دراصل حسن کی تمام صفات سے عاری ہوتا ہے اور اس کا چاہنے والا ان صفات کو اس کی طرف محض ایک غلطی کی بنا پر منسوب کر رہا ہوتا ہے لہٰذا جو فرد اس سے محبت کرتا ہے وہ اس کی صفات کو اپنی عملی زندگی میں اُجاگر کرتے ہوئے انسانی زندگی اور اس کی اقدار کے متعلق ایک غلط نقطہ نظر پیدا کر لیتا ہے۔ حسن، خیر اور صداقت کے لیے اس کی فطرت کا جذبۂ محبت پوری آزادی کے ساتھ اور مکمل طور پر اپنا اظہار نہیں پا سکتا کیونکہ اس کا ناقص نصب العین جو ان صفات سے عاری ہوتا ہے ان کے اظہار کے ساتھ مزاحمت کرتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عدل، دیانت داری، سچائی، مساوات، آزادی، نیکی اور اخوت ایسی اخلاقی اقدار کے صحیح تقاضوں کے متعلق اس کے اندازے اور فیصلے غلط ہو جاتے ہیں وہ اپنی غلط قسم کی محبت سے نادانستہ طور پر اور ایک غیر محسوس طریق سے مجبور ہوتا ہے کہ ان اصطلاحات کو غلط اور محدود اور تنگ نظرانہ معنی پہنائے اور لہٰذا ان کو اخلاق کے بلند معیار سے نیچے گرا کر شر انگیزی کا ذریعہ بنائے۔ وہ ان اوصاف کے صحیح مطالبات کو عملی طور پر نظر انداز کرتا ہے اپنی بہترین نیتوں اور بہترین کوششوں کے باوجود اس کے افعال غلط مقاصد کے لیے صادر ہونے لگتے ہیں۔ اس کے فکر و عمل کی قوتیں جن پر اس کا غلط نصب العین حکمران ہوتا ہے۔ غلط طور پر کام کرتی ہیں اور غلط نتائج پیدا کرتی ہیں۔ وہ اس چیز سے نفرت کرتا ہے جو درحقیقت قابلِ ستائش اور لائق محبت ہوتی ہے اور اس چیز سے محبت کرتا ہے جو درحقیقت زشت نامحمود ہوتی ہے۔ اشیا کے متعلق اس کا زاویہ نگاہ بگڑ جاتا ہے اور اشخاص اور حقائق کے متعلق اس کا خیال ٹھوکریں کھانے لگتا ہے۔ اپنی غلط محبت کے دباؤ کی وجہ سے نہ وہ ٹھیک طرح سے دیکھ سکتا ہے۔ نہ سُن سکتا ہے نہ سوچ سکتا ہے نہ بول سکتا ہے اور نہ کام کر سکتا ہے اور پھر سب سے بڑی مصیبت یہ ہوتی ہے کہ وہ ایک ایسی غفلت کے عالم میں ہوتا ہے کہ اسے اپنی ان کوتاہیوں اور مجبوریوں کا قطعاً کوئی علم نہیں ہوتا وہ گویا ایک حیوان کی طرح ہوتا ہے جسے اس کا غلط نصب العین جس طرف چاہے ہانک کرلے جاتا ہے بلکہ حیوان بھی اتنا گمراہ نہیں ہوتا کیونکہ وہ بھی قدرت کی عطا کی ہوئی جبلتوں کے مطابق عمل کرتا ہے اور اس کا عمل قدرت کے مقاصد سے ہٹا ہوا نہیں ہوتا۔

لَهُمْ قُلُوبٌ لَّا يَفْقَهُونَ بِهَا وَلَهُمْ أَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُونَ بِهَا



وَلَهُمْ آذَانٌ لَّا يَسْمَعُونَ بِهَا أُولَٰئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ أُولَٰئِكَ هُمُ الْغَافِلُونَ ○ (الاعراف: ۱۷۹)

ان کے دل ہیں جن سے سوچتے نہیں اور ان کی آنکھیں ہیں جن سے دیکھتے نہیں۔ اور ان کے کان ہیں جن سے سنتے نہیں۔ وہ حیوانات کی طرح ہیں بلکہ ان سے بھی زیادہ گمراہ۔ یہی لوگ ہیں جو اپنی گمراہی سے بھی بے خبر ہیں۔

چونکہ نصب العین انسان کے ہر فعل کا سرچشمہ ہے اور اس کی قدر و قیمت کو معین کرتا ہے لہٰذا انسان کا ہر فعل اتنا ہی اچھا یا بُرا ہوتا ہے جتنا کہ وہ نصب العین اچھا یا بُرا ہوتا ہے جس سے وہ صادر ہوتا ہے لہٰذا ظاہر ہے کہ اس شخص کا کیرکٹر بھی حقیقی طور پر عمدہ یا بلند نہیں ہو سکتا جو ایک ناقص اور غلط نصب العین سے محبت کر رہا ہو۔ مثلاً جس شخص کا نصب العین کوئی قوم ہو جو کسی خاص خطہ زمین میں بس رہی ہو اور اپنے چمڑے کی ایک خاص رنگت رکھتی ہو اور ایک خاص نسل سے تعلق رکھتی ہو اور ایک خاص زبان بولتی ہو۔ اس کا تصور صداقت یا عدل یا حریت یا مساوات بھی اتنا وسیع نہیں ہو سکتا کہ ان لوگوں پر بھی حاوی ہو جائے جو اس ملک یا رنگ یا نسل یا زبان سے تعلق نہ رکھتے ہوں۔ وہ سمجھتا ہے کہ صداقت، عدل، حریت یا مساوات کا کوئی ایسا تصور اس کی محبت یا کوشش کے لائق نہیں جو اس کی اپنی قوم کو چھوڑ کر کسی دوسری قوم کو فائدہ پہنچاتا ہو یا اس کی اپنی قوم کے مفاد کی قیمت پر کسی دوسری قوم کی عظمت کا اہتمام کرتا ہو۔

خدا کی محبت صرف ایک ہی سرچشمہ ہے جس سے اخلاقی اقدار کی محبت جو انسان کی فطرت میں ہے وہ قوت حاصل کر سکتی ہے جو ان اقدار کو جامۂ عمل پہنانے کے لیے درکار ہوتی ہے۔ جو شخص کسی غلط اور ناقص نصب العین سے محبت کر رہا ہو وہ بھی ہمہ گیر اخلاقی اصولوں سے مطابقت رکھنے والے عمدہ اخلاقی عمل کی فطری خواہش تو رکھتا ہے لیکن اس کی یہ خواہش اس کی غلط محبت سے دب جاتی ہے اور لہٰذا وہ اس کے تقاضوں کا صحیح ادراک یا اُن کی صحیح ترجمانی نہیں کر سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ مختلف غلط نصب العینوں کے چاہنے والے اس بات پر اتفاق نہیں کر سکتے کہ صداقت، عدل، حریت اور مساوات ایسی اصطلاحات کا صحیح مفہوم کیا ہے اور وہ کس قسم کے عمل کا تقاضا کرتی ہیں اور ایسی حالت میں جب کہ وہ ایک دوسرے کے گلے کاٹ رہے ہوتے ہیں۔ نہایت اخلاص اور دیانت داری کے ساتھ یہ یقین رکھتے ہیں کہ وہ ان اخلاقی

اقدار کے تقاضوں کو پورا کرنے کے لیے قربانیاں پیش کر رہے ہیں جن پر یہ اصطلاحات دلالت کرتی ہیں۔

## غلط اور ناقص نصب العین کی محبت نہ مکمل ہو سکتی ہے اور نہ مستقل طور پر قائم رہ سکتی ہے

(۲) ایک ایسے شخص کی محبت جو کسی غلط اور ناقص نصب العین کو اختیار کر لیتا ہے نہ تو اپنے کمل کمال پر پہنچ سکتی ہے اور نہ ہی تادیر قائم رہ سکتی ہے۔ کامل اس لیے نہیں ہو سکتی کہ وہ حسن، خیر اور صداقت کے لیے اس کے فطری جذبہ محبت سے جو اسے مطلق اور عالمگیر اخلاقی اصولوں کے مطابق عمل پر اکساتی ہے مطابقت نہیں رکھتی اور اندر ہی اندر اس کے ساتھ متصادم ہوتی رہتی ہے لہٰذا وہ اپنی غلط محبت کی وجہ سے اپنے اس فطری جذبۂ محبت کی مکمل تشفی نہیں کر سکتا اس کے علاوہ حسن کے وہ اوصاف جن کی موجودگی کا وہ شعوری احساس نہیں رکھتا اور جن کو وہ اس کی طرف فقط اپنی غلطی کو مکمل کرنے کے لیے بلاوجہ اور غیر شعوری طور پر منسوب کر رہا ہوتا ہے۔ اس کی محبت کی نشوونما میں ایک رکاوٹ پیدا کرتے ہیں اور اسے ایک خاص حد سے آگے بڑھنے نہیں دیتے۔ لہٰذا وہ اپنے غلط نصب العین کے ساتھ دل و جان سے محبت نہیں کر سکتا بلکہ اس کے لیے ایک مخفی غیر شعوری نفرت جو بعد میں آشکار اور باشعور ہو جاتی ہے اس کے دل کی گہرائیوں میں چھپی رہتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کی زندگی غیر مطمئن رہتی ہے اور وہ بہت جلد خوف، غم، پریشانی بلکہ ہسٹیریا۔ ذہنی مجادلہ اور دوسرے اعصابی امراض میں گرفتار ہو جاتا ہے۔

سَنُلْقِي فِي قُلُوبِ الَّذِينَ كَفَرُوا الرُّعْبَ بِمَا أَشْرَكُوا بِاللَّهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهِ سُلْطَانًا (آل عمران: ۱۵۱)

عنقریب ہم کافروں کے دلوں میں خوف پیدا کر دیں گے اس بنا پر کہ انہوں نے اس چیز کو خدا کا شریک ٹھہرایا جس کے لیے اس نے کوئی دلیل نازل نہیں کی تھی۔

وَمَنْ أَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِي فَإِنَّ لَهُ مَعِيشَةً ضَنْكًا وَنَحْشُرُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَعْمَى (طٰہٰ: ۱۲۴)



جس شخص نے میرے ذکر سے روگردانی کی اُسے ایک دشوار زندگی کا سامنا کرنا ہوگا اور ہم قیامت کے دن (بھی) اسے اندھا بنا کر اٹھائیں گے۔

وَمَنْ يَعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمَٰنِ نُقَيِّضْ لَهُ شَيْطَانًا فَهُوَ لَهُ قَرِينٌ ۝ (الزخرف: ۳۶)

جو شخص خدا کے ذکر سے منہ موڑ لیتا ہے ہم اس پر ایک شیطان مقرر کر دیتے ہیں جو اس کا ساتھی بن جاتا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ حسن سے محبت کرنے کے یہ دونوں طریقے (جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے (یعنی نصب العین کے حسن پر غور و فکر اور نصب العین کے حصول کے لیے عمل) ایک غلط نصب العین کی محبت کو بھی کچھ عرصہ کے لیے ترقی دیتے ہیں لیکن اس کی ترقی جلد ہی ایک مقام پر پہنچ جاتی ہے جس سے آگے نہیں جا سکتی بلکہ جہاں پہنچ کر یہ طریقے اس کی محبت میں اضافہ کرنے کی بجائے اس کے نقائص کو آشکار کرنے اور اس کی نفرت پیدا کرنے اور اسے ترقی دینے کا نتیجہ پیدا کرتے ہیں۔

## ایک غلط نصب العین زود یا بدیر فرد اور قوم کی زندگی کے ایسے حالات پیدا کرتا ہے جو ناقابلِ برداشت ہوتے ہیں

(۳) ایک غلط نصب العین کے نازیبا اوصاف جو اس کو چاہنے والوں کی نظروں سے اوجھل ہونے کے باوجود ان کے اعمال کی نوعیت کو معین کرتے رہتے ہیں ان کی زندگی کے خارجی حالات کے آئینے میں آشکار ہو جاتے ہیں اس لیے ایک غلط نصب العین ایسے قومی اور بین الاقوامی حالات پیدا کرتا ہے جو انسانوں کے بڑے بڑے گروہوں کو مصیبت اور پریشانی میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ ایک غلط نصب العین دراصل ہر پہلو سے اور مکمل طور پر ناکام ہوتا ہے۔ کیونکہ وہ زندگی کے خارجی حالات میں حسن کے ان اوصاف کو بھی آشکار نہیں کر سکتا جو اس کے چاہنے والے اس کی طرف شعوری طور پر اور دیدہ دانستہ منسوب کر رہے ہوتے ہیں۔ اس کی

وجہ یہ ہے کہ نصب العین کے وہ نقائص جو اس کی فطرت میں مضمر ہوتے ہیں ان اوصاف کے ساتھ ٹکراتے ہیں اور ان کے کامیاب عملی خارجی اظہار کو ناممکن بنا دیتے ہیں۔

## جنگ جوئی اور خون ریزی کا اصل سبب

(۴) صحیح اور سچا نصب العین صرف خدا ہے جو ایک ہے۔ لیکن غلط اور جھوٹے نصب العین جو انسان کی فطرت سے مطابقت نہیں رکھتے لاتعداد ہیں اور ان میں سے بہت سے بیک وقت ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو موجود ہو جاتے ہیں۔ چونکہ ان غلط نصب العینوں میں سے ہر ایک اپنا ایک ضابطۂ اخلاق و عمل رکھتا ہے اور اپنے مقاصد کو حاصل کرنے کے لیے غیر محدود قوت اور توسیع کا متمنی ہوتا ہے اور چاہتا ہے کہ اس کا ضابطۂ اخلاق و عمل پوری دنیا میں قبول کر لیا جائے۔ لہٰذا ہر نصب العینی جماعت دوسری تمام نصب العینی جماعتوں کے خلاف برسرِ پیکار ہو جاتی ہے اور تمام نصب العینی جماعتیں ایک غیر متناہی جنگ میں اُلجھ جاتی ہیں اور جُوں جُوں انسانوں کو بڑی تعداد میں ہلاک کرنے کے آلات قوت اور اثر میں ترقی کرتے جاتے ہیں نصب العینوں کی یہ غیر متناہی جنگ بھی زیادہ سے زیادہ انسانوں کی خون ریزی اور تباہی کا سبب بنتی جاتی ہے

## جو قوم غلط نصب العین پر قائم ہوتی ہے اس کا آخر کار مٹ جانا ضروری ہوتا ہے

(۵) وہ قوم جو کسی غلط نصب العین کی محبت پر قائم ہو تا دیر زندہ نہیں رہ سکتی۔ ممکن ہے کہ وہ کئی صدیوں تک زندہ رہے لیکن فطرتِ انسانی کے ناقابلِ تغیر قوانین کے عمل کی وجہ سے ضروری ہے کہ وہ آخر کار نیست و نابود ہو کر رہے۔

لِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ج اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ فَلَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ

(یونس: ۴۹)

ہر قوم کے لیے جو کسی غلط نصب العین کی پرستار ہو ایک مدتِ حیات ہوتی ہے جب ان کی موت ختم ہونے کا لمحہ آتا ہے تو وہ نہ اس کے پیچھے رہتے ہیں اور نہ آگے نکلتے ہیں۔

وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ِۨاجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ



الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ٥ (ابراہیم: ۲۶)

ایک ناپاک کلمے یعنی ایک ناپاک اعتقاد یا نصب العین کی مثال ایسی ہے جیسے کہ ایک نابکار درخت جسے زمین سے اکھاڑ کر پھینک دیا جاتا ہے اور اسے کوئی ثبات یا قرار نہیں ہوتا۔

مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ اِتَّخَذَتْ بَيْتًا ط وَاِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ٥ (العنکبوت: ۴۱)

ان لوگوں کی مثال جو خدا کو چھوڑ اوروں کو یعنی اور نصب العینوں کو دوست بناتے ہیں ایک مکڑی کی طرح ہے جو اپنے لیے گھر بناتی ہے اور یقیناً سب گھروں سے زیادہ کمزور گھر مکڑی کا ہی گھر ہوتا ہے کاش کہ یہ لوگ جانتے۔

لہٰذا وہ ساری قربانیاں جو ایک غلط نصب العین کے پرستار اس کے لیے کرتے ہیں، رائیگاں جاتی ہیں وہ مجبور ہوتے ہیں کہ خود اپنے ہاتھوں سے عمارت کو ڈھائیں اور برباد کریں جسے وہ صدیوں کی محنت شاقہ کے بعد کھڑا کرنے کے قابل ہوئے کیونکہ انہوں نے نہیں دیکھا تھا کہ اس عمارت کی دیواریں ٹیڑھی ہیں اور وہ ان کے ذوقِ حسن کو مطمئن نہیں کر سکے گی اور ان کے کسی کام نہیں آ سکے گی۔ ان کی مثال ایسی ہے جیسے کہ ایک بُڑھیا جو بڑی محنت اور بڑے شوق سے سوت کاتتی ہے اور پھر جب کات لیتی ہے تو اپنے ہی ہاتھوں سے اُسے نوچ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دیتی ہے۔

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّتِيْ نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِنْ بَعْدِ قُوَّةٍ اَنْكَاثًا (النحل: ۹۲)

اس عورت کی طرح نہ بنو جو اپنے سوت کو مضبوطی سے کاتنے کے بعد کھول کر ٹکڑے ٹکڑے کر دیتی ہے۔

یہ لوگ جب تک اپنے غلط نصب العین کی خدمت میں قربانیاں پیش کر رہے ہوتے ہیں تو کسی کی پند و نصیحت سننے کے لیے تیار نہیں ہوتے کیونکہ ان کو یقین ہوتا ہے کہ جو کچھ وہ کر رہے ہیں بالکل درست ہے لیکن درحقیقت وہ اپنی زندگی کو ضائع کر رہے ہوتے ہیں۔

قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ٥ اَلَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا ٥

کہیے کیا میں تم کو ان لوگوں کا حال بتاؤں جن کے اعمال سب سے زیادہ نقصان رساں ہیں۔ یہ لوگ وہ ہیں جن کی تگ و دو اس دنیا کی زندگی کے لیے صرف ہو کر رہ گئی ہے اور اس کے باوجود وہ سمجھتے ہیں کہ وہ نہایت اچھے کام کر رہے ہیں۔

(الکہف: ۱۰۳، ۱۰۴)

وہ اپنے نصب العین سے مخلصانہ اور والہانہ محبت کرتے ہیں لیکن اس کا انجام فقط یہ ہوتا ہے کہ وہ نصب العین انہیں فریب دے کر چھوڑ جاتا ہے اور ان کو اپنی غلط محبت کی قیمت اپنی جان سے ادا کرنی پڑتی ہے اور اس کے عوض میں وہ فقط تباہی اور بربادی کو مول لیتے ہیں۔ قرآن حکیم بار بار ایسی قوموں کا ذکر کرتا ہے جن کو دنیا سے اس لیے رخصت ہونا پڑا کہ وہ خدا کو چھوڑ کر غلط نصب العینوں سے محبت کرتے تھے۔

قُلْ سِيْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلُ كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّشْرِكِيْنَ ۝ (الروم: ۴۲)

کہیے زمین پر چلو پھرو اور دیکھو کہ ان لوگوں کا انجام کیا ہوا ہے جو ان سے پہلے گذر چکے ہیں اور جو خدا سے شرک کیا کرتے تھے۔

اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ مَّكَّنّٰهُمْ فِی الْاَرْضِ مَا لَمْ نُمَكِّنْ لَّكُمْ وَاَرْسَلْنَا السَّمَآءَ عَلَيْهِمْ مِّدْرَارًا وَّجَعَلْنَا الْاَنْهٰرَ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ وَاَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قَرْنًا اٰخَرِيْنَ ۝ (الانعام: ۶)

کیا وہ نہیں دیکھتے کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی نسلوں کو ہلاک کر دیا ہے جن کو ہم نے زمین پر اس طرح سے ممکن کیا تھا کہ تم کو بھی ویسا نہیں کیا اور ہم نے ان پر آسمان سے موسلا دھار مینہ برسائے اور دریاؤں کو ان کے قدموں پر جاری کیا پس ہم نے اُن کو اُن کے گناہوں کی پاداش میں ہلاک کر دیا اور ان کے بعد اور نسلوں کو پیدا کر دیا۔



## غلط نصب العین پر قائم ہونے والی ریاست میں سچی آزادی ممکن نہیں

(۶) ایک ایسی ریاست جو کسی غلط نصب العین پر مبنی ہو فرد کو سچی آزادی نہیں دے سکتی۔ ایسی ریاست میں فرد ظاہری طور پر آزاد ہوتا ہے لیکن در اصل وہ ریاست کے غلط نصب العین کا غلام ہوتا ہے۔ اگرچہ اس میں شک نہیں کہ اپنی غلط تعلیم کی وجہ سے وہ اپنے غلط نصب العین کو پسند کرنے لگ جاتا ہے اور اپنی غلامی کو آزادی سمجھ کر اس سے پوری طرح رضامند ہو جاتا ہے اسے معلوم ہی نہیں ہوتا کہ وہ ایک ایسے نصب العین کا غلام بن گیا ہے جو اس کی فطرت سے مطابقت نہیں رکھتا اور اُسے اپنے غیر فطری اور غلط ضابطۂ اخلاق کی پیروی پر مجبور کر رہا ہے۔

اگر آزادی کا کوئی مطلب ہو سکتا ہے تو وہ سوائے اس کے کوئی اور نہیں ہو سکتا کہ کوئی انسان اپنی اس آرزو کو مطمئن کرنے کے لیے مکمل اور مستقل طور پر آزاد ہے جو آخر کار اس کی فطرت کی صرف ایک ہی آرزو ہے اور یہ آرزو خدا کی آرزو ہے۔ ان بیرونی قوتوں میں جو اس آزادی کے ساتھ مزاحمت کرتی ہیں، نہ صرف غلط نصب العین پر قائم ہونے والی ریاست کا قانون شامل ہوتا ہے جو اسے اس کی فطرت کے خلاف کام کرنے پر مجبور کرتا ہے بلکہ وہ نظامِ تعلیم (جس میں سماجی ماحول بھی داخل ہے) بھی شامل ہوتا ہے جو اسے نادانستہ طور پر ایسی خواہشات کو دل میں جگہ دینے پر مجبور کرتا ہے جو اس کے فطری جذبۂ محبت کے تقاضوں کے خلاف ہوتی ہیں۔

## ایک غلط نصب العین کی محبت انسان کی بعد از مرگ زندگی کو دشوار بناتی ہے

(۷) اس آدمی کے افعال جو ایک غلط نصب العین سے محبت کر رہا ہو نہ صرف یہ کہ آخر کار اس دنیا میں اس کے کسی کام نہیں آتے بلکہ وہ اس کی اگلی دنیا کی زندگی میں بھی اس کی ترقی اور خوشی کے راستہ میں ناقابل عبور، دلدوز اور درد انگیز رکاوٹوں کا سامان بن جاتے ہیں۔

## نوعِ انسانی کے بقا کی ایک لازمی شرط

اگر ہم فقط انسان کی اس دنیا کی زندگی کو ہی زیرِ غور لائیں تو پھر بھی غلط نصب العینوں سے محبت کرنے کے نقصانات اتنے شدید ہیں کہ اس میں ذرا شک نہیں رہتا کہ اگر قدرت انبیاء کو بھیج کر انسان کی اس کوشش کی صحیح راہ نمائی کا اہتمام نہ کرتی جن کے ذریعہ سے وہ نصب العین کی محبت کے فطری جذبہ کی تشفی کرتا ہے تو اس بات کی کوئی امید نہ ہو سکتی کہ نوعِ انسانی تادیر کرۂ ارض پر زندہ رہ سکے گی۔ لیکن اب جبکہ خدا کی رحمت سے نبوّت کی ہدایت دنیا میں موجود ہو چکی ہے صورتِ حال مختلف ہے۔ جس قدر زیادہ نوعِ انسانی اپنے مختلف گروہوں کے باہمی دشمنیوں اور رقابتوں کی وجہ سے اپنی ہلاکت اور بربادی سے قریب آتی جائے گی (اور اس میں شک نہیں کہ اس وقت وہ دن بدن اس سے زیادہ قریب آتی جا رہی ہے) اسی قدر زیادہ وہ اس بات پر مجبور ہو گی کہ اس خطرناک صورتِ حال کا کوئی مؤثر اور کامیاب علاج تلاش کرے اور اس کا مؤثر اور کامیاب علاج اسے صرف تعلیمِ نبوّت میں ہی مل سکے گا جو انسان کی خوش قسمتی سے پہلے ہی موجود ہے۔

وَالْعَصْرِه إِنَّ الْإِنْسَانَ لَفِي خُسْرٍ ٥ إِلَّا الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ٥ (العصر)

قسم ہے زمانہ کی۔ انسان یقیناً بڑے نقصان میں ہے سوائے اُن لوگوں کے جو ایمان لائے ہیں اور اچھے کام کرتے ہیں اور ایک دوسرے کو اتباعِ حق کی تلقین کرتے ہیں اور صبر سے کام کرنے کی تلقین کرتے ہیں۔

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِينَ۔ (الانبیاء : ۱۰۷)

اور ہم نے فقط آپ کو اہلِ عالم کے لیے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔

## صحیح نصب العین سے محبت کرنے کی برکتیں

جب کوئی انسانی فرد یا انسانوں کا گروہ انبیا کی دعوت کو قبول کر لیتا ہے اور خدا کے



سچے نصب العین سے محبت کرنے لگ جاتا ہے تو اس حالت کو اسلام کی اصطلاح میں حالتِ ایمان کا نام دیا جاتا ہے۔ ایسا فردِ انسانی یا ایسا انسانی گروہ صاف اور سیدھی سڑک پر چل نکلتا ہے جو اس کے انتہائی ہمہ گیر کمال کی طرف جاتی ہے اور آخر کار وہ اتنا کامل اور بے عیب ہو جاتا ہے جتنا کہ ہم کسی فرد یا گروہ کے کامل اور بے عیب ہونے کا تصور کر سکتے ہیں۔

## زندگی اور اس کی اقدار کا صحیح نقطۂ نظر

وہ انسان جو خدا کے صحیح نصب العین سے سچی محبت کرتا ہے زندگی اور اس کی قدروں کے متعلق صحیح نقطۂ نظر پیدا کر لیتا ہے۔ اشیا اور اشخاص کے متعلق اس کا زاویۂ نگاہ درست ہو جاتا ہے اور اس کے الفاظ اور افکار اور افعال درست ہو جاتے ہیں۔ وہ ایسی چیزوں سے محبت کرتا ہے جو درحقیقت ستائش اور محبت کے قابل ہوتی ہیں اور ایسی چیزوں سے نفرت کرتا ہے جو درحقیقت زشت اور قابلِ نفرت ہوتی ہیں۔ صرف ایسا شخص ہی نیکی، سچائی، عدل، مساوات، اخوت، حریت وغیرہ اصطلاحات کے معنی صحیح طور پر سمجھ سکتا ہے اور پوری طرح سے ان کی اہمیت اور ضرورت محسوس کر سکتا ہے۔ وہی اس قابل ہوتا ہے کہ اپنے نصب العین کو وہ تمام محبت پوری طرح سے دے سکے جس کی استعداد اس کی فطرت میں رکھی گئی ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے لیے ممکن نہیں ہوتا کہ اپنے نصب العین کے اندر کوئی کمی یا نقص دریافت کر سکے۔ اس کے برعکس اسے یہ معلوم کر کے خوشی ہوتی ہے کہ اس کے نصب العین کا حسن و کمال ہر لمحہ اس سے کہیں زیادہ ثابت ہو رہا ہے جو وہ اس کی طرف منسوب کر رہا تھا۔ پھر چونکہ اس کی فطرت کا جذبۂ محبت اس کے صحیح نصب العین کی وجہ سے نہایت آسانی کے ساتھ پوری پوری تشفی حاصل کر رہا ہوتا ہے وہ ایک گہری مسرت اور گہرے اطمینانِ قلب سے بہرہ ور ہوتا ہے۔ پھر وہ پریشانیوں اور ذہنی بیماریوں سے محفوظ رہتا ہے۔ اس کی شخصیت نہایت ترقی یافتہ نہایت ہی متحد اور طاقتور اور دلیر اور باوقار ہوتی ہے۔

## کامل ترین ریاست کی واحد بنیاد صحیح نصب العین ہے

جب محولہ بالا اوصاف سے متصف افراد مل جل کر ایک اجتماعیت یا ریاست تشکیل دیتے

ہیں اور ظاہر ہے کہ ایسا ہونا لازمی امر ہے تو ان کا بحیثیت اجتماع رویّہ اور کردار بھی صائب اور درست ہوتا ہے۔ ایسی ہیئتِ اجتماعیہ یا ریاست اس قابل ہوتی ہے کہ وہ اپنی خارجی و عملی زندگی کے تمام مظاہر میں، حسن، خوبی اور صداقت کی اقدارِ اعلیٰ کو مسلسل جامعیت اور توازن کے ساتھ ابنائے عالم کے سامنے پیش کر سکے۔ جوں جوں وقت گزرتا ہے یہ اقدار اس ریاست کے باسیوں کی سیاسی، سماجی، معاشی، اخلاقی، قانونی، تعلیمی، ذرائع ابلاغ عامہ، نظری و فکری زندگی، عسکری طور طریق غرضیکہ زندگی کے ہر گوشے میں نمایاں سے نمایاں تر ہوتی چلی جاتی ہیں۔ ایسی ریاست میں معاشی، اخلاقی، سماجی اور سیاسی ناہمواریوں اور ناانصافیوں کی کوئی رمق باقی نہیں رہتی۔ ایسے معاشرے کے افراد خود بھی حریت اور مساوات کی نعمتوں سے بدرجہ اتم مستفید ہوتے ہیں اور انہیں دوسرے معاشروں کو پیش کرنے کے لیے بھی تیار رہتے ہیں۔ وہ ان تمام بیرونی عناصر کی ریشہ دوانیوں سے محفوظ رہتے ہیں جو اُن کی آزادی و حریت پر ڈاکہ ڈالنا چاہتے ہیں۔ مثال کے طور پر اس ہیئتِ اجتماعیہ یا ریاست میں ایسے کوئی قانون نہیں ہوتے جو اس کے شہریوں کو ان کی مرضی کے خلاف چلنے کو کہیں اور ایسے کوئی سماجی یا تعلیمی اثرات نہیں ہوتے جو بالواسطہ یا بلاواسطہ ان کی فطرت سلیم کے خلاف ہوں۔ جیسے جیسے یہ شہری اپنے اعلیٰ نصب العین کی صحیح پہچان اور محبت اور اس کے لیے جذبۂ خدمت حاصل کرتے چلے جاتے ہیں اور اس کے زیرِ اثر ان کی باہمی محبت و اُلفت بھی بڑھتی جاتی ہے، ریاست اسی طور پر داخلی استحکام و تنظیم اور قوت و جذبۂ عمل میں اعلیٰ ترین درجہ حاصل کرتی چلی جاتی ہے۔ نتیجتاً یہ کامل ترین، اور خوشحال و پُرمسرت افراد کی اجتماعیت کی شکل اختیار کر لیتی ہے اور اس طرح یہ ایک ایسی کامل ریاست کا نمونہ پیش کرتی ہے جو ہر قابلِ تصور بُرائی و نقص سے پاک اور ہر خوبی و کمال سے متصف ہو۔ ان کے نظریۂ حیات کی ماہیت ان کے پیہم پُرمسرت اور رُو بہ ترقی وجود کی ضمانت ہے۔ گویا اعلیٰ ترین اجتماعی وجود ان کے مبنی برصداقت فلسفۂ حیات کا نتیجہ ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ



الَّتِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ۝ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ۝ (حٰمٓ السجدۃ: ۳۰، ۳۱)

یقیناً جن لوگوں نے کہا کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے پھر وہ (اس پر) قائم رہے، ان پر فرشتے اتریں گے (اور کہیں گے) کہ نہ خوف کرو اور نہ غمناک ہو اور بہشت کی جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے خوشی مناؤ۔ ہم دنیا کی زندگی میں بھی تمہارے دوست تھے اور آخرت میں بھی (تمہارے رفیق ہیں) اور وہاں جس (نعمت) کو تمہارا جی چاہے گا تم کو ملے گی اور جو چیز طلب کرو گے تمہارے لیے موجود ہوگی۔

یہ نظریۂ حیات اس بات کی کامل ضمانت دیتا ہے کہ یہ افراد دشمنوں کے عزائم کے علی الرغم نہ صرف اپنا وجود مسلسل برقرار رکھیں گے بلکہ دنیا میں ہر اعتبار سے ترقی کریں گے اور پھلے پھولیں گے۔ بمصداق آیت قرآنیہ۔

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۝ تُؤْتِيْٓ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍ بِاِذْنِ رَبِّهَا ؕ (ابراہیم: ۲۴، ۲۵)

اللہ (تعالیٰ) نے پاکیزہ بات کی مثال بیان فرمائی ہے جیسے پاکیزہ درخت جس کی جڑ مضبوط ہو اور شاخیں آسمان میں۔ اپنے رب کے حکم سے ہر وقت پھل دے رہا ہو۔

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ (ابراہیم: ۲۷)

ایمان لانے والوں کو اللہ ایک قول ثابت کی بنیاد پر دنیا و آخرت، دونوں میں ثبات عطا کرتا ہے

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۚ لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ (البقرۃ: ۲۵۶)

پس جو کوئی طاغوت کا انکار کر کے اللہ پر ایمان لے آیا، اس نے ایک ایسا مضبوط سہارا تھام لیا، جو کبھی ٹوٹنے والا نہیں۔

## صحیح نصب العین پر تشکیل شدہ ریاست ہی مخالفانہ نظریاتی جنگ وجدال سے نبرد آزما ہو سکتی ہے

حقیقت یہ ہے کہ مذکورہ بالا اسلامی ریاست اگر صحیح خطوط پر واقعتاً تشکیل ہے تو اسے رفتہ رفتہ چار دانگ عالم میں پھیل جانا چاہیئے اور پوری انسانیت کو اپنے دامن میں سمیٹ لینا چاہیئے۔ نظریۂ حیات کی باہمی مناقشت میں اسلامی نظریۂ حیات کی آخری اور مکمل کامیابی مندرجہ ذیل وجوہات کی بنا پر ہے۔

ا۔ اس ریاست کی شہریت محدود نہیں ہے یعنی یہ کسی خاص خطے، نسل، زبان یا رنگ سے مختص نہیں ہے، بلکہ اس کی شہریت دنیا کے ان تمام لوگوں کے لیے کھلی ہے جو صحیح نصب العین سے محبت کرتے ہیں اور اس کے لیے جذبہ کار رکھتے ہیں۔

ب۔ چونکہ اس ہیئتِ اجتماعیہ کا نصب العین ہر قسم کی نظری و عملی خرابیوں سے پاک ہے اس لیے اسی کو دنیا میں برتر اور فاتح حیثیت حاصل ہو سکتی ہے۔ غلط اور مبنی بر کذب نظریاتِ حیات اپنی داخلی کمزوریوں اور تضادات کی وجہ سے کہیں بھی قائم نہیں رہ سکتے اور بالآخر ناکامی ان کا مقدر بنتی ہے۔

ج۔ اس ریاست کے جملہ شہریوں کے عمومی اخلاق اتنے بلند اور ان کی شخصیات اتنی مربوط ہوتی ہیں کہ یہی صفات ان کی افواج کے سپاہیوں میں بھی پائی جاتی ہیں اور ان کی ہمت و عظمت ہمیشہ بلند رہتی ہے۔

د۔ اس کا نصب العین انسانیت کے ہر دم ارتقا پذیر فلسفیانہ اور سائنسی علم سے استفادہ کرتے ہوئے اپنے نظریۂ حیات کو زیادہ یقین آور، منظم اور سائنسی انداز پر استوار کرتا ہے۔ چنانچہ واقعہ یہ ہے کہ یہ ریاست ہتھیاروں اور آلات حرب کے ذریعے نہیں بلکہ اپنے بنیادی تصورات کی قوت کی بنا پر عالمی فتح حاصل کرے گی۔ اس کی فتح انسانیت کے لیے انتہائی مسرت اور اطمینان کا باعث ہوگی کیونکہ یہ اقوام عالم کے درمیان پیکار اور جنگ و جدل کا مکمل طور پر خاتمہ کر کے انہیں ایک مضبوط وحدت میں باندھ دے گی۔ اسلامی ریاست



کی کامیابی اللہ کی زمین پر نہ صرف دیرپا امن و آشتی کا باعث ہوگی بلکہ زندگی کے ہر شعبے میں انسانی ارتقاء کے اعلیٰ ترین اہداف کا حصول بھی ممکن بنائے گی۔

## صحیح نصب العین کیونکر انفرادی اور اجتماعی کمال پر منتج ہوتا ہے

یہاں سوال کیا جا سکتا ہے کہ صحیح نصب العین کا تعین کیسے فرد اور اجتماع کو یکسر بدل دیتا ہے اور انہیں کمال اور اعلیٰ ترین سطح پر لے آتا ہے؟

دراصل حقیقت یہ ہے کہ جو کوئی بھی صحیح نصب العین کو اپنے فکر و عمل میں اختیار کرتا ہے تو وہ خود بخود یا بالفاظ دیگر اپنے نصب العین کی قوت سے اس بات پر مجبور ہوتا ہے کہ وہ اس طور عمل کرے جو اس کی داخلی بالیدگی کی ضمانت دے۔ اور یہی چیز خارج میں اپنے خالق حقیقی کے ساتھ محبت و تعلق کے اظہار کا سبب بن کر اس تعالیٰ کی صفات حسنہ یعنی حسن و کمال کی جامع ترین معروضی صورتوں میں ظاہر ہوتی ہے۔ اور یوں صحیح نصب العین انفرادی اور اجتماعی سطح پر مکمل ترین وجود کا باعث بنتا ہے۔

## ایمان، محبّت، خود آگاہی، خود شعوری یا معرفتِ خالق

جس لمحے ہی ایک شخص انبیاء کرام کی دعوتِ حق پر لبیک کہتا ہے اور اعلیٰ ہُو وس الاشہاد اعلان کرتا ہے کہ صحیح نصب العین ہی اس کی فطرت کا اعلیٰ ترین نصب العین اور ہدف ہے وہ اپنے خالقِ حقیقی کے مکمل حسن و خوبی کا ادراک حاصل کر لیتا ہے اور دوسرے تمام باطل نصب العینوں میں حسن و خوبی کی غیر موجودگی بھی اس پر واضح ہو جاتی ہے۔ حسن ازلی کی چمک پہلی بار اس کے حیطہ بصیرت میں آتی ہے اور خالق حقیقی سے محبت کا جذبہ پہلی بار اس کے سینے میں موجزن ہوتا ہے۔ معرفت خداوندی بھی پہلی بار صحیح طور پر اس پر آشکارا ہوتی ہے۔ حق تعالیٰ کے وجود و صفات کی نوعیت کیا ہے اور اس تعالیٰ کا تعلق اس کی زندگی سے کیا ہے!! اور صحیح خود شناسی بھی اسے پہلی بار نصیب ہوتی ہے۔ اس کا مطلوب حقیقی کیا ہے اور اس کی زندگی کا اصل مطمع نظر اور مقصد کیا ہے!! چنانچہ اس کا اعتقاد اس کے جذبہ محبت اور معرفتِ

خودی و خدا کے مترادف ہے۔ بالفاظِ دیگر اس کا ایمان، خودشناسی اور خالقِ حقیقی کی معرفت اور اس تعٰ کے عشق کے ہم معنیٰ ہے۔ ازاں بعد یہ صادق جذبہ محبت اگر صحیح خطوط پر پروان چڑھتا رہے اور اس کی مسلسل نگہداشت کی جائے تو یہ پیہم مضبوط سے مضبوط تر ہوتا چلا جاتا ہے اور اپنی خودی کے اعلیٰ ترین ارتقار کا باعث بنتا ہے۔ اس نقطۂ عروج پر انسانی خودی انبساط، اطمینان، خوداعتمادی اور خودانضباطی کی وہ اعلیٰ ترین سطح حاصل کر لیتی ہے جس کی یہ اہل ہے۔ اس کا جذبہ محبت جوں جوں بڑھتا اور خالص تر ہوتا جاتا ہے۔ اس کا اعتقاد بھی اتنا ہی گہرا ہوتا چلا جاتا ہے۔ اور اس کی معرفتِ خداوندی اور علم ذات بھی بڑھتا چلا جاتا ہے۔ اس کی کیفیتِ انبساط، خودانضباطی اور خوداعتمادی میں بھی اسی قدر اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے۔ جذبہ محبت (عشق) کو اگر پورے طور پر اور مسلسل اظہار کا موقع نہ دیا جائے تو اس کے ثمرات حاصل نہیں ہوتے اور اگر کوئی منہ زور نفسانی خواہش اُبھر کر اس کا رُخ غیر فطری سمت میں موڑ دے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس جذبہ کی صحیح طور پر نگہداشت نہیں کی جا رہی۔ ہم آئندہ صفحات میں دیکھیں گے کہ جذبہ محبت (عشق) کے مکمل اور آزادانہ اظہار کے لوازم کیا کیا ہیں اور یہ کہ نفسانی خواہش کی اصل ماہیئت کیا ہے اور یہ کس طرح عاشق کی روحانی زندگی میں نقصان کا باعث بنتی ہے۔

## نصب العین کیلئے محنت۔ (عبادت)

صحیح نصب العین کی محبت جس عمل اور کوشش پر ابھارتی ہے وہ داخلی بھی ہے اور خارجی بھی۔ داخلی یا ذہنی عمل آیات و تماثیل کے ذریعے خالقِ حقیقی کی صفات پر تدبر و تفکر کی شکل اختیار کرتا ہے۔ یہ تدبر و تفکر ہمیشہ ان صفاتِ قدسیہ کی حمد و تعریف پر منتج ہوتا ہے اور جس قدر کوئی فرد جذبہ محبت اور خودشناسی کی دولت سے مالا مال ہے، اتنی ہی یہ حمد و تعریف گہری ہوتی ہے۔ صفاتِ خداوندی کی وہ آیات و تماثیل جو ان صفات پر غور و تفکر کا ذریعہ بنتی ہیں دو قسم کی ہیں۔



ا۔ وہ مظاہرِ قدرت جن میں خالق اپنی صفات کا اظہار کرتا ہے۔

ب۔ وہ الفاظ جو حق تعالیٰ کی صفات کو بیان کرتے ہیں۔

## صفاتِ حُسن کا مطالعہ

ا۔ **مظاہرِ قدرت کے ذریعے۔ (فکر)** چونکہ عالمِ فطرت ذاتِ خداوندی کی تخلیق ہے، اس لیے اس میں الوہی صفات کا اظہار پایا جاتا ہے۔ آسمانوں، سورج، چاند، ستارے، پہاڑ، زمین، وسیع و عریض سمندر، طلوع و غروب آفتاب کا منظر، بادل، دریا، ندیاں، ہوائیں، دن اور رات کا اُلٹ پھیر، موسموں کا تغیر و تبدل، حیوانی اور نباتاتی زندگی کی بوقلمونی و کثرت ـــــ غرضیکہ مادی، حیاتیاتی اور نفسیاتی سطح پر قدرت کے مختلف النوع شاہکار اپنی تمام تر تخلیق، افزائش، رنگ و نسل کی تفریق، عادات و خصائل اور حرکات و افعال کے اعتبار سے اپنے خالق کی صفات کا اسی قدر مظہر ہیں جس طرح آرٹ کا ایک شاہ پارہ اپنے خالق آرٹسٹ کے اخلاقی اور ذہنی سانچے کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ ان مظاہر کا بنظرِ عمیق مطالعہ ایک صاحبِ ایمان شخص کو اس قابل بناتا ہے کہ وہ خالق کی صفات پر زیادہ بہتر طور پر تدبر و تفکر اور ان کی تعریف و تحمید کر سکے۔

وَفِي الْأَرْضِ اٰيٰتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَ ۝ (الذّٰریٰت: ۲۰)

اور یقین کرنے والوں کے لیے زمین میں (بہت سی) نشانیاں ہیں۔

اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ ۝ الَّذِیْنَ یَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِیٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِهِمْ وَیَتَفَكَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ (اٰل عمران: ۱۹۰، ۱۹۱)

بے شک آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں اور رات اور دن کے باری باری سے آنے میں (اُن) ہوشمند لوگوں کے لیے (بہت) نشانیاں ہیں جو اُٹھتے بیٹھتے

